# ذکرِ شہادت کے مختصر فوائد

ذکرِ شہادت میں صحابہ و اہلِ بیت خصوصاً امامین کریمین کے فضائل کا تذکرہ حرمت دین و مذہب کو قائم رکھنے کے لیے میدان میں نکلنا اور اعلائے کلمۃ الحق کرنا۔ دین کی عزت و حرمت اور استحکام کے لیے لرزا دینے والے مصائب برداشت کرکے دین کی عزت کی اہمیت ظاہر کرنا اور مصائب پر صبر و تحمل کا دامن نہ چھوڑنا۔ احباب اعزا و اقربا اولاد اور خود اپنی جان تک قربان کر دینا مگر باطل کے سامنے نہ جھکنا۔ عزیزوں کی لاشیں خاک و خون میں پڑی دیکھ کر بھی زبان پر حرف شکایت نہ لانا بلکہ ہر حالت میں حمد الٰہی کرنا۔ پسماندگان کو انتہائی بے کسی کی حالت میں دیکھ کر بھی راہِ حق میں ہمت نہ ہارنا۔ راضی بہ رضائے الٰہی رہنا۔ امتحان اور مقامِ صدق و صفا میں ثابت قدم رہنا۔ ان باتوں کے بیان سے سامعین کے قلوب میں جہاں امام پاک کی محبت و عظمت اور آپ کے مقام کی رفعت پیدا ہوتی ہے وہاں رضائے الٰہی کے حصول۔ دین کی عزت و حرمت کی اہمیت اور اس کے لیے جانی و مالی قربانی دینے اور راہِ حق میں ثابت قدم رہنے کا ولولہ انگیز جذبہ پیدا ہوتا ہے۔

دوسری طرف کوفیوں کی بے وفائی۔ صرف زبانی کلامی محبت کے دعوے بے کار محض اعزاز دنیوی کی خاطر عاقبت کی بربادی۔ خاندان نبوت کے ساتھ گستاخی و بے ادبی پر عذاب الٰہی کا شکار ہونا۔ دنیا ہی میں اس کا انجام بد دیکھنا۔ خاصان خدا کے وصال پر زمین و آسمان کا رونا اور ان میں تغیرات کا رونما ہونا۔ مظلومانہ قتل کے بدلے ہزارہا لوگوں کا قتل ہونا وغیرہ سن کر سامعین سبق و عبرت حاصل کرتے ہیں اور اہل اللہ کی اہانت اور ان کی شان میں گستاخی و بے ادبی کرنے اور دنیا کی خاطر دین کی بربادی وغیرہ کرنے سے بچتے ہیں۔ غرض کہ بہت سے فوائد ہیں۔

ان مجالس کے ذریعے لوگوں کے عقائد و اعمال کی اصلاح ہوتی ہے بشرطیکہ ذکر شہادت کرنے والے علماء دیانت و صداقت کے ساتھ کتاب و سنت کی روشنی میں

حق بیان کریں۔ خواہ مخواہ غلط استدلال اور نامناسب باتوں سے فتنہ وفساد اور افتراق کی راہیں ہموار نہ کریں۔ انہی مجالس میں لوگوں کو یہ بتایا جاتا ہے کہ فرزند رسول سے عقیدت و محبت کے تقاضے محض چند رسموں کے بجالانے سے پورے نہیں ہوتے بلکہ امام عالی مقام کے ذکر شہادت کو سن کر ہمیں یہ عہد کرنا چاہیے کہ امام پاک نے جس طرح میدان کربلا میں حق پر استقامت، صبر و رضا اور تسلیم و وفا کا بہ تمام وکمال علی مظاہرہ فرما کر رضائے الٰہی کا بلند ترین درجہ و مرتبہ حاصل کیا۔ انشاء اللہ ہم شریعت و سنت مصطفویؐ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کے سچے پکے پابند ہو کر نیکی و بھلائی پر استقامت اختیار کریں گے اور حق و صداقت کے تحفظ، دین و ایمان کی سلامتی اور تقویٰ کی بقاء کے لیے کسی قربانی سے دریغ نہیں کریں گے اور اپنے قول و فعل کو امام پاک کی سیرت و تعلیمات کے مطابق بنا کر ان کے نصب العین کو باقی اور زندہ رکھیں گے ؎

اسی مقصد کو زندہ یادگار کربلا سمجھو — حسین ابن علی کی زندگی کا مدعا سمجھو

رمز قرآں از حسین آموختیم
زآتش او شعلہ ہم اندوختیم

الحمدللہ کہ اس عاجز سگِ کوچۂ اہل بیت اطہار نے حقائق کے ساتھ صحیح واقعات کربلا اور چند ضروری متعلقہ مسائل تحریر کیے ہیں تاکہ برادرانِ اسلام غلط روایتوں اور من گھڑت کہانیوں کی بجائے اصل واقعات سے آگاہ ہو جائیں اور ان سے سبق و عبرت حاصل کریں۔

آخر میں جگر گوشۂ رسول اللہ، نور نگاہ سیدہ فاطمہ زہرا، لخت دل سیدنا علی مرتضیٰ، راحتِ جان سیدنا حسن مجتبیٰ، روح اسلام جان ایمان، خلاصۂ شہادت، شیر بیشۂ شجاعت پیکر صبر و رضا، جان صدق و وفا، شہ زادۂ کونین سید الشہدا، حضرت سیدنا و مولانا امام حسین صلوات اللہ تعالیٰ و سلامہ علیٰ جدہ و علیہم اجمعین کی بارگاہ میں التجا کرتا ہوں کہ اے سردار نوجوانان جنت محض لوجہ اللہ تعالیٰ، صدقہ اپنے پیارے نانا جان فخر آدم و بنی آدم رحمتِ عالم نور مجسم شفیع معظم حضور اکرم حضرت احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ و علیٰ

آلہ و اصحابہ و بارک وسلم کا، مجھ نالائق، گناہ گار پر نگاہِ لطف و کرم رکھنا، قیامت کے دن اپنے رؤف و رحیم اور کریم نانا جان صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میری اور میرے اہل خانہ کی شفاعت فرمانا اور ہر ذلّت و رسوائی سے بچانا۔ رب کریم آپ پر کروڑوں رحمتیں فرمائے ؎

۱ نورِ نگاہِ سرورِ عالم میرا سلام — اسلام کے شہیدِ معظم میرا سلام

۲ دینِ خدا کی حجت محکم میرا سلام — اے کربلا کے فاتحِ اعظم میرا سلام

۳۔ لاکھوں سلام راکبِ دوشِ رسول پر — عاجز کی طرف سے ہوں پورِ بتول پر

محتاج نظر کرم محمد شفیع اوکاڑوی غفرلہٗ

